# پندرہ سالہ ثمیری کیلنڈر

از 2026ء تا 2040ء

از شعبان ۱۴۴۷ھ تا ذی الحجہ ۱۴۶۲ھ

برائے ہندوستان

اس کیلنڈر میں چاند کی پوزیشن اتنی اصلی ہے کہ اسی کی تاریخ پر پہلے سے چھٹی بک کرا سکتے ہیں




شائع کردہ، مکتبہ ثمیر، مانچیسٹر، انگلینڈ، فون 0044 7459131157

نام کتاب۔۔۔۔۔۔۔ پندرہ سالہ ثمیری کیلنڈر

نام مؤلف۔۔۔۔۔۔۔۔مولانا ثمیر الدین قاسمی

ناشر۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔مکتبہ ثمیر، مانچیسٹر، انگلینڈ

طباعت۔۔۔۔۔ باراول جنوری ۲۰۲۶ء

مؤلف کا پتہ

Maulana Samiruddin Qasmi

70 Stamford Street , Old trafford

Manchester,England -M16 9LL

E samiruddinqasmi@gmail.com

Mobile (00 44 ) 07459131157

ہندوستان میں رابطے کے لئے

حضرت مولانا ذوالقرنین صاحب، بیگوسرائے، بہار

فون, 8899979171 +91

# یہ کیلنڈر پورے ہندوستان کے لئے ہے

اس کیلنڈر کو سورت، انڈیا کے طول بلد اور عرض بلد پر بنایا ہے، اس لئے کہ وہ ہندوستان کے بالکل مغرب میں ہے، لیکن چونکہ ایک ملک کا اتحاد مطلع ہوتا ہے اس لئے یہاں نظر آجائے تو پورے ملک کے لئے کافی ہے۔۔سورت کا طول بلد اور عرض بلد یہ ہے۔N 21:10 E 72:50

h m almanac سے اگلے پندرہ سال کا ٹئم لیکر اس کیلنڈر کو مرتب کیا ہے

اس کیلنڈر کو 10 ڈگری پر بنایا ہے، کیونکہ عام آنکھوں سے اسی وقت سے نظر آنا شروع ہوتا ہے

اگر چہ پہلے بنوکلور سے چاند دیکھ لیں، پھر اسی جگہ پر غور کر کے دیکھیں اور مطلع بالکل صاف ہو تو 9 ڈگری چاند اونچا ہوا اور اس کی عمر ۱۷ گھنٹے سے اوپر ہوں تو مشکل سے کھلی آنکھ سے دیکھنے کی بھی شہادت ہے، لیکن یہ عام بات نہیں ہے

# عام حالات میں 10 ڈگری پر چاند نظر آتا ہے

عام حالات میں تو 10 دگری چاند ہو تب ہی نظر آتا ہے، لیکن اگر کوئی ہائی لیول کا بنوکلور سے پہلے چاند دیکھ لے، پھر غور کر کے اسی جگہ دیکھے تو 9 ڈگری چاند ہو اور چاند کی عمر 17 گھنٹے سے اوپر ہو چکی ہو تو اس آدمی کو چاند مشکل سے نظر آسکتا ہے، اور اگر 9 ڈگری سے کم ہو چھ ڈگری اور سات ڈگری ہو تو صرف بنوکلور سے چاند نظر آتا ہے، ابھی کی ٹیکنولوجی اتنی تیز ہے، البتہ وہ کھلی آنکھ سے نظر نہیں آئے گا

ابھی ۲۷ مئی ۲۰۲۵ء کو محترم جنید بھائی پٹیل، بولٹن، انگلینڈ اور ان کے تین ساتھیوں نے پرتو گول میں چاند دیکھا ہے، چاند کی عمر 17 گھنٹے 10 منٹ تھی، اور 9 ڈگری اونچا تھا، انہوں نے پہلے بنوکلور سے دیکھا، اس کے بعد کھلی آنکھ سے بھی دیکھا ہے، لیکن عام حالات میں 10 ڈگری کے بعد ہی چاند نظر آتا ہے، اور اس کی عمر 19 گھنٹے سے اوپر ہو

والسلام

ثمیر الدین قاسمی

# پندرہ سالہ ثمیری کیلنڈر کی خصوصیات

| | |
|---|---|
| 1 | یہ کیلنڈر اس لئے بنایا گیا ہے تا کہ پہلے سے چھٹی بک کرانے میں آسانی ہو |
| 2 | یہ کیلنڈر اس لئے بنایا گیا تا کہ جھوٹی گواہی نہ لیں، اور پورا ملک ایک ہی تاریخ متعین کرے، اور اتحاد باقی رہے |
| 3 | اسی کی تاریخ پر چاند نظر آئے گا، اس سے پہلے جو گواہی دیتا ہے وہ گواہی جھوٹی ہے، کیونکہ جب چاند آسمان پر نظر |
| 4 | آنے کے قابل ہے ہی نہیں تو اس نے دیکھا کیا! |
| 5 | اس کیلنڈر میں ساری تاریخیں h m nautical almanac office سے لیا ہے جو ناسا کا حصہ ہے، |
| 6 | اور چاند کی ساری معلومات، اور ساری پوزیشن اصلی دیتا ہے |
| 7 | اس کیلنڈر میں ہر ماہ میں، نیومون ٹائم۔ چاند کی عمر، چاند افق پر کتنا منٹ رہے گا، چاند کتنی ڈگری اونچا رہے گا، |
| 8 | یہ سب چیزیں h m nautical almanac office سے لیکر ڈالا ہوں جو تقریبا اصلی ہے |
| 9 | اس کیلنڈر میں ہر ماہ میں time and date کا کیلنڈر بھی ڈال دیا ہے، تا کہ اصل تاریخ دیکھ سکیں کیلنڈر |
| 10 | چاند 10 ڈگری اونچا ہو تب ہی نظر آئے گا۔ اسی فارمولے پر یہ کیلنڈر بنایا گیا ہے |
| 11 | اس کیلنڈر میں moonsighting.com سے پوری دنیا کا چاند کا نقشہ بھی دیا ہے، تا کہ اس کے رنگوں سے بھی پتہ لگا لے کہ چاند کہاں نظر آئے گا، کہاں نہیں |
| 12 | اس کیلنڈر میں ہندوستان کے ساتھ پندرہ سال کی سعودی تاریخ بھی ہے، تا کہ حج کرنے میں آسانی ہو |
| 13 | یہ کیلنڈر سورت کے عرض بلد اور طول بلد پر بنایا ہے، لیکن پورے ہندوستان کے لئے ہے |
| 14 | یہ کیلنڈر صرف ایک گائڈ کے لئے ہے، لیکن عبادات پر عمل چاند دیکھنے کے بعد ہی کیا جائے گا |
| 15 | h m nautical almanac office کا ای میل یہ ہے اس سے آپ کسی بھی ملک کی تاریخ مانگ سکتے ہیں وہ دے دیتے ہیں، customerservices@ukho.gov.uk |
| 16 | یہ کیلنڈر عام فہم اور آسان بنایا گیا ہے |

# ہندوستان اور سعودی میں

# پندرہ سال تک تہوار کب ہوگا ایک نظر میں

ہندوستان کے ساتھ سعودی تاریخ بھی اس لئے پیش کر رہا ہوں تا کہ کسی کو حج میں جانا ہو یا عمرہ میں جانا ہو تو وہ سعودی تاریخ سے فائدہ اٹھا سکے، اور اس کی تاریخ پر حج بک کر سکے

نوٹ:۔ یہ نوٹ کرنے کی چیز ہے کہ سعودی ہندوستان سے صرف ڈھائی گھنٹے کے فاصلے پر ہے، اور بہت قریب ہے، اس لئے ہر سال دس مہینے میں دونوں کو ایک ساتھ چاند نظر آئے گا، اور صرف دو ماہ میں سعودی کو ایک دن پہلے چاند نظر آئے گا، لیکن چونکہ اس کا تیس سالہ کیلنڈر رویت سے ایک دن پہلے پر بنا ہوا ہے، اس لئے پورے کیلنڈر میں دیکھیں گے کہ سعودی کی تاریخ ہندوستان، اور پاکستان سے ایک دن پہلے ہے، وہ حضرات اسی مقدم کیلنڈر پر ایک گواہی مرصد تمیر، یا مرصد سدیر سے کھڑی کرتے ہیں، جو جھوٹی ہوتی ہے، اور اسی پر اعلان کر دیتے ہیں، لیکن چونکہ تقدس حرمین ہے، اس لئے اس پر یقین کر لیتے ہیں ۔۔اس لئے اس کی تاریخ پر اعلان کرنے سے احتیاط کرنی چاہئے

## 2026ء

| مہینہ | ملک | کس تاریخ کو تہوار ہوگا | |
|---|---|---|---|
| شب برأت ۱۴۴۷ھ | ہندوستان میں 15 شعبان | 3 فروری بروز منگل کی شام سے 2026ء | |
| شب برأت ۱۴۴۷ھ | سعودی میں 15 شعبان | 2 فروری بروز پیر کی شام سے 2026ء | |
| رمضان ۱۴۴۷ھ | ہندوستان میں رمضان | 19 فروری بروز جمعرات 2026ء | |
| رمضان ۱۴۴۷ھ | سعودی میں رمضان | 18 فروری بروز بدھ 2026ء | |
| عیدالفطر ۱۴۴۷ھ | ہندوستان میں عیدالفطر | 21 مارچ بروز سنیچر 2026ء | |
| عیدالفطر ۱۴۴۷ھ | سعودی میں عیدالفطر | 20 مارچ بروز جمعہ 2026ء | |
| بقرعید ۱۴۴۷ھ | ہندوستان میں بقرعید | 28 مئی بروز جمعرات 2026ء | |
| بقرعید ۱۴۴۷ھ | سعودی میں بقرعید | 27 مئی بروز بدھ 2026ء | |
| دس محرم ۱۴۴۸ھ | ہندوستان میں دس محرم | 26 جون بروز جمعہ 2026ء | |
| دس محرم ۱۴۴۸ھ | سعودی میں دس محرم | 25 جون بروز جمعرات 2026ء | |

## ہندوستان اور سعودی میں تہوار کب ہوگا 2027ء

| مہینہ | ملک | کس تاریخ کو تہوار ہوگا | |
|---|---|---|---|
| شب برأت ۱۴۴۸ھ | ہندوستان میں 15 شعبان | 23 جنوری بروز سنیچر کی شام سے 2027ء | |
| شب برأت ۱۴۴۸ھ | سعودی میں 15 شعبان | 22 جنوری بروز جمعہ کی شام سے 2027ء | |
| رمضان ۱۴۴۸ھ | ہندوستان میں رمضان | 9 فروری بروز منگل 2027ء | |
| رمضان ۱۴۴۸ھ | سعودی میں رمضان | 8 فروری بروز پیر 2027ء | |
| عیدالفطر ۱۴۴۸ھ | ہندوستان میں عیدالفطر | 10 مارچ بروز بدھ 2027ء | |
| عیدالفطر ۱۴۴۸ھ | سعودی میں عیدالفطر | 9 مارچ بروز منگل 2027ء | |
| بقرعید ۱۴۴۸ھ | ہندوستان میں بقرعید | 17 مئی بروز پیر 2027ء | |
| بقرعید ۱۴۴۸ھ | سعودی میں بقرعید | 16 مئی بروز اتوار 2027ء | |
| دس محرم ۱۴۴۹ھ | ہندوستان میں دس محرم | 16 جون بروز بدھ 2027ء | |
| دس محرم ۱۴۴۹ھ | سعودی میں دس محرم | 15 جون بروز منگل 2027ء | |

## 2028ء

| | | | |
|---|---|---|---|
| شب برأت ۱۴۴۹ھ | ہندوستان میں 15 شعبان | 12 جنوری بروز بدھ کی شام سے 2028ء | |
| شب برأت ۱۴۴۹ھ | سعودی میں 15 شعبان | 11 جنوری بروز منگل کی شام سے 2028ء | |
| رمضان ۱۴۴۹ھ | ہندوستان میں رمضان | 29 جنوری بروز سنیچر 2028ء | |
| رمضان ۱۴۴۹ھ | سعودی میں رمضان | 28 جنوری بروز جمعہ 2028ء | |
| عیدالفطر ۱۴۴۹ھ | ہندوستان میں عیدالفطر | 27 فروری بروز اتوار 2028ء | |
| عیدالفطر ۱۴۴۹ھ | سعودی میں عیدالفطر | 26 فروری بروز سنیچر 2028ء | |
| بقرعید ۱۴۴۹ھ | ہندوستان میں بقرعید | 6 مئی بروز سنیچر 2028ء | |
| بقرعید ۱۴۴۹ھ | سعودی میں بقرعید | 5 مئی بروز جمعہ 2028ء | |
| دس محرم ۱۴۵۰ھ | ہندوستان میں دس محرم | 4 جون بروز اتوار 2028ء | |
| دس محرم ۱۴۵۰ھ | سعودی میں دس محرم | 3 جون بروز سنیچر 2028ء | |

## ہندوستان اور سعودی میں تہوار کب ہوگا 2029ء

| مہینہ | ملک | کس تاریخ کو تہوار ہوگا | |
|---|---|---|---|
| رمضان ۱۴۵۰ھ | ہندوستان میں رمضان | 17 جنوری بروز بدھ 2029ء | |
| رمضان ۱۴۵۰ھ | سعودی میں رمضان | 16 جنوری بروز منگل 2029ء | |
| عیدالفطر ۱۴۵۰ھ | ہندوستان میں عیدالفطر | 15 فروری بروز جمعرات 2029ء | |
| عیدالفطر ۱۴۵۰ھ | سعودی میں عیدالفطر | 14 فروری بروز بدھ 2029ء | |
| بقرعید ۱۴۵۰ھ | ہندوستان میں بقرعید | 25 اپریل بروز بدھ 2029ء | |
| بقرعید ۱۴۵۰ھ | سعودی میں بقرعید | 24 اپریل بروزمنگل 2029ء | |
| دس محرم ۱۴۵۱ھ | ہندوستان میں دس محرم | 25 مئی بروز جمعہ 2029ء | |
| دس محرم ۱۴۵۱ھ | سعودی میں دس محرم | 23 مئی بروز بدھ 2029ء | |
| شب برأت ۱۴۵۱ھ | ہندوستان میں 15 شعبان | 21 دسمبر بروز جمعہ کی شام سے 2029ء | |
| شب برأت ۱۴۵۱ھ | سعودی میں 15 شعبان | 20 دسمبر بروز جمعرات کی شام سے 2029ء | |

## 2030ء

| مہینہ | ملک | کس تاریخ کو تہوار ہوگا | |
|---|---|---|---|
| رمضان ۱۴۵۱ھ | ہندوستان میں رمضان | 6 جنوری بروزاتوار 2030ء | |
| رمضان ۱۴۵۱ھ | سعودی میں رمضان | 5 جنوری بروز سنیچر 2030ء | |
| عیدالفطر ۱۴۵۱ھ | ہندوستان میں عیدالفطر | 5 فروری بروزمنگل 2030ء | |
| عیدالفطر ۱۴۵۱ھ | سعودی میں عیدالفطر | 4 فروری بروز پیر 2030ء | |
| بقرعید ۱۴۵۱ھ | ہندوستان میں بقرعید | 14 اپریل بروز اتوار 2030ء | |
| بقرعید ۱۴۵۱ھ | سعودی میں بقرعید | 13 اپریل بروزسنیچر 2030ء | |
| دس محرم ۱۴۵۲ھ | ہندوستان میں دس محرم | 14 مئی بروزمنگل 2030ء | |
| دس محرم ۱۴۵۲ھ | سعودی میں دس محرم | 13 مئی بروز پیر 2030ء | |
| رمضان ۱۴۵۲ھ | ہندوستان میں رمضان | 26 دسمبر بروزجمعرات 2030ء | |
| رمضان ۱۴۵۲ھ | سعودی میں رمضان | 26 دسمبر بروز جمعرات 2030ء | |

## ہندوستان اور سعودی میں تہوار کب ہوگا 2031ء

| مہینہ | ملک | کس تاریخ کو تہوار ہوگا | |
|---|---|---|---|
| عیدالفطر ۱۴۵۲ھ | ہندوستان میں عیدالفطر | 25 جنوری بروز سنیچر 2031ء | |
| عیدالفطر ۱۴۵۲ھ | سعودی میں عیدالفطر | 24 جنوری بروز جمعہ 2031ء | |
| بقرعید ۱۴۵۲ھ | ہندوستان میں بقرعید | 3 اپریل بروز جمعرات 2031ء | |
| بقرعید ۱۴۵۲ھ | سعودی میں بقرعید | 2 اپریل بروز بدھ 2031ء | |
| دس محرم ۱۴۵۳ھ | ہندوستان میں دس محرم | 3 مئی بروز سنیچر 2031ء | |
| دس محرم ۱۴۵۳ھ | سعودی میں دس محرم | 2 مئی بروز جمعہ 2031ء | |
| شب برأت ۱۴۵۳ھ | ہندوستان میں 15 شعبان | 30 نومبر بروز اتوار کی شام سے 2031ء | |
| شب برأت ۱۴۵۳ھ | سعودی میں 15 شعبان | 29 نومبر بروز سنیچر کی شام سے 2031ء | |
| رمضان ۱۴۵۳ھ | ہندوستان میں رمضان | 16 دسمبر بروز منگل 2031ء | |
| رمضان ۱۴۵۳ھ | سعودی میں رمضان | 15 دسمبر بروز پیر 2031ء | |

## 2032ء

| مہینہ | ملک | کس تاریخ کو تہوار ہوگا | |
|---|---|---|---|
| عیدالفطر ۱۴۵۳ھ | ہندوستان میں عیدالفطر | 15 جنوری بروز جمعرات 2032ء | |
| عیدالفطر ۱۴۵۳ھ | سعودی میں عیدالفطر | 14 جنوری بروز بدھ 2032ء | |
| بقرعید ۱۴۵۳ھ | ہندوستان میں بقرعید | 22 مارچ بروز پیر 2032ء | |
| بقرعید ۱۴۵۳ھ | سعودی میں بقرعید | 22 مارچ بروز پیر 2032ء | |
| دس محرم ۱۴۵۴ھ | ہندوستان میں دس محرم | 21 اپریل بروز بدھ 2032ء | |
| دس محرم ۱۴۵۴ھ | سعودی میں دس محرم | 20 اپریل بروز منگل 2032ء | |
| شب برأت ۱۴۵۴ھ | ہندوستان میں 15 شعبان | 18 نومبر بروز جمعرات کی شام سے 2032ء | |
| شب برأت ۱۴۵۴ھ | سعودی میں 15 شعبان | 17 نومبر بروز بدھ کی شام سے 2032ء | |
| رمضان ۱۴۵۴ھ | ہندوستان میں رمضان | 5 دسمبر بروز اتوار 2032ء | |
| رمضان ۱۴۵۴ھ | سعودی میں رمضان | 4 دسمبر بروز سنیچر 2032ء | |

## ہندوستان اور سعودی میں تہوار کب ہوگا 2033ء

| مہینہ | ملک | کس تاریخ کو تہوار ہوگا | |
|---|---|---|---|
| عیدالفطر ۱۴۵۴ھ | ہندوستان میں عیدالفطر | 3 جنوری بروز پیر 2033ء | |
| عیدالفطر ۱۴۵۴ھ | سعودی میں عیدالفطر | 2جنوری بروز اتوارہ 2033ء | |
| بقرعید ۱۴۵۴ھ | ہندوستان میں بقرعید | 12 مارچ بروز سنیچر 2033ء | |
| بقرعید ۱۴۵۴ھ | سعودی میں بقرعید | 11 مارچ بروز جمعہ 2033ء | |
| شب برأت ۱۴۵۵ھ | ہندوستان میں 15 شعبان | 7 نومبر بروز پیر کی شام سے 2033ء | |
| شب برأت ۱۴۵۵ھ | سعودی میں 15 شعبان | 6 نومبر بروز اتوار کی شام سے 2033ء | |
| رمضان ۱۴۵۵ھ | ہندوستان میں رمضان | 24 نومبر بروز جمعرات 2033ء | |
| رمضان ۱۴۵۵ھ | سعودی میں رمضان | 23 دسمبر بروز بدھ 2033ء | |
| عیدالفطر ۱۴۵۵ھ | ہندوستان میں عیدالفطر | 24 دسمبر بروز سنیچر 2033ء | |
| عیدالفطر ۱۴۵۵ھ | سعودی میں عیدالفطر | 23 دسمبر بروز جمعہ 2033ء | |

## 2034ء

| | | | |
|---|---|---|---|
| بقرعید ۱۴۵۵ھ | ہندوستان میں بقرعید | 2 مارچ بروز جمعرات 2034ء | |
| بقرعید ۱۴۵۵ھ | سعودی میں بقرعید | 1 مارچ بروز بدھ 2034ء | |
| دس محرم ۱۴۵۶ھ | ہندوستان میں دس محرم | 31 مارچ بروز جمعہ 2034ء | |
| دس محرم ۱۴۵۶ھ | سعودی میں دس محرم | 30 مارچ بروز جمعرات 2034ء | |
| شب برأت ۱۴۵۶ھ | ہندوستان میں 15 شعبان | 27 اکتوبر بروز جمعہ کی شام سے 2034ء | |
| شب برأت ۱۴۵۶ھ | سعودی میں 15 شعبان | 26 اکتوبر بروز جمعرات کی شام سے 2034 | |
| رمضان ۱۴۵۶ھ | ہندوستان میں رمضان | 13 نومبر بروز پیر 2034ء | |
| رمضان ۱۴۵۶ھ | سعودی میں رمضان | 12 نومبر بروز اتوار 2034ء | |
| عیدالفطر ۱۴۵۶ھ | ہندوستان میں عیدالفطر | 13 دسمبر بروز بدھ 2034ء | |
| عیدالفطر ۱۴۵۶ھ | سعودی میں عیدالفطر | 12 دسمبر بروز منگل 2034ء | |

## ہندوستان اور سعودی میں تہوار کب ہوگا 2035ء

| مہینہ | ملک | کس تاریخ کو تہوار ہوگا | |
|---|---|---|---|
| بقرعید ۱۴۵۶ھ | ہندوستان میں بقرعید | 19 فروری بروز پیر 2035ء | |
| بقرعید ۱۴۵۶ھ | سعودی میں بقرعید | 18 فروری بروز اتوار 2035ء | |
| دس محرم ۱۴۵۷ھ | ہندوستان میں دس محرم | 21 مارچ بروز بدھ 2035ء | |
| دس محرم ۱۴۵۷ھ | سعودی میں دس محرم | 20 مارچ بروز منگل 2035ء | |
| شب برأت ۱۴۵۷ھ | ہندوستان میں 15 شعبان | 16 اکتوبر بروز منگل کی شام سے 2035ء | |
| شب برأت ۱۴۵۷ھ | سعودی میں 15 شعبان | 15 اکتوبر بروز پیر کی شام سے 2035 | |
| رمضان ۱۴۵۷ھ | ہندوستان میں رمضان | 2 نومبر بروز جمعہ 2035ء | |
| رمضان ۱۴۵۷ھ | سعودی میں رمضان | 1 نومبر بروز جمعرات 2035ء | |
| عیدالفطر ۱۴۵۷ھ | ہندوستان میں عیدالفطر | 2 دسمبر بروز اتوار 2035ء | |
| عیدالفطر ۱۴۵۷ھ | سعودی میں عیدالفطر | 1 دسمبر بروز سنیچر 2035ء | |

## 2036ء

| مہینہ | ملک | کس تاریخ کو تہوار ہوگا | |
|---|---|---|---|
| بقرعید ۱۴۵۷ھ | ہندوستان میں بقرعید | 8 فروری بروز جمعہ 2036ء | |
| بقرعید ۱۴۵۷ھ | سعودی میں بقرعید | 7 فروری بروز جمعرات 2036ء | |
| دس محرم ۱۴۵۸ھ | ہندوستان میں دس محرم | 9 مارچ بروز اتوار 2036ء | |
| دس محرم ۱۴۵۸ھ | سعودی میں دس محرم | 8 مارچ بروز سنیچر 2036ء | |
| شب برأت ۱۴۵۸ھ | ہندوستان میں 15 شعبان | 5 اکتوبر بروز اتوار کی شام سے 2036ء | |
| شب برأت ۱۴۵۸ھ | سعودی میں 15 شعبان | 4 اکتوبر بروز سنیچر کی شام سے 2036 | |
| رمضان ۱۴۵۸ھ | ہندوستان میں رمضان | 21 اکتوبر بروز منگل 2036ء | |
| رمضان ۱۴۵۸ھ | سعودی میں رمضان | 20 اکتوبر بروز پیر 2036ء | |
| عیدالفطر ۱۴۵۸ھ | ہندوستان میں عیدالفطر | 20 نومبر بروز جمعرات 2036ء | |
| عیدالفطر ۱۴۵۸ھ | سعودی میں عیدالفطر | 19 نومبر بروز بدھ 2036ء | |

## ہندوستان اور سعودی میں تہوار کب ہوگا 2037ء

| مہینہ | ملک | کس تاریخ کو تہوار ہوگا | |
|---|---|---|---|
| بقرعید ۱۴۵۸ھ | ہندوستان میں بقرعید | 27 جنوری بروز منگل 2037ء | |
| بقرعید ۱۴۵۸ھ | سعودی میں بقرعید | 26 جنوری بروز پیر 2037ء | |
| دس محرم ۱۴۵۹ھ | ہندوستان میں دس محرم | 26 فروری بروز جمعرات 2037ء | |
| دس محرم ۱۴۵۹ھ | سعودی میں دس محرم | 25 فروری بروز بدھ 2037ء | |
| شب برأت ۱۴۵۹ھ | ہندوستان میں 15 شعبان | 24 ستمبر بروز جمعرات کی شام سے 2037 | |
| شب برأت ۱۴۵۹ھ | سعودی میں 15 شعبان | 23 ستمبر بروز بدھ کی شام سے 2037ء | |
| رمضان ۱۴۵۹ھ | ہندوستان میں رمضان | 11 اکتوبر بروز اتوار 2037ء | |
| رمضان ۱۴۵۹ھ | سعودی میں رمضان | 10 اکتوبر بروز سنیچر 2037ء | |
| عیدالفطر ۱۴۵۹ھ | ہندوستان میں عیدالفطر | 9 نومبر بروز پیر 2037ء | |
| عیدالفطر ۱۴۵۹ھ | سعودی میں عیدالفطر | 8 نومبر بروز اتوار 2037ء | |

## 2038ء

| مہینہ | ملک | کس تاریخ کو تہوار ہوگا | |
|---|---|---|---|
| بقرعید ۱۴۵۹ھ | ہندوستان میں بقرعید | 17 جنوری بروز اتوار 2038ء | |
| بقرعید ۱۴۵۹ھ | سعودی میں بقرعید | 16 جنوری بروز سنیچر 2038ء | |
| دس محرم ۱۴۶۰ھ | ہندوستان میں دس محرم | 19 فروری بروز جمعہ 2038ء | |
| دس محرم ۱۴۶۰ھ | سعودی میں دس محرم | 18 فروری بروز جمعرات 2038ء | |
| شب برأت ۱۴۶۰ھ | ہندوستان میں 15 شعبان | 14 ستمبر بروز منگل کی شام سے 2038ء | |
| شب برأت ۱۴۶۰ھ | سعودی میں 15 شعبان | 13 ستمبر بروز پیر کی شام سے 2038ء | |
| رمضان ۱۴۶۰ھ | ہندوستان میں رمضان | 1 اکتوبر بروز جمعہ 2038ء | |
| رمضان ۱۴۶۰ھ | سعودی میں رمضان | 30 ستمبر بروز جمعرات 2038ء | |
| عیدالفطر ۱۴۶۰ھ | ہندوستان میں عیدالفطر | 30 اکتوبر بروز سنیچر 2038ء | |
| عیدالفطر ۱۴۶۰ھ | سعودی میں عیدالفطر | 29 اکتوبر بروز جمعہ 2038ء | |

## ہندوستان اور سعودی میں تہوار کب ہوگا 2039ء

| مہینہ | ملک | کس تاریخ کو تہوار ہوگا | |
|---|---|---|---|
| بقرعید ۱۴۶۰ھ | ہندوستان میں بقرعید | 6 جنوری بروز جمعرات 2039ء | |
| بقرعید ۱۴۶۰ھ | سعودی میں بقرعید | 5 جنوری بروز بدھ 2039ء | |
| شب برأت ۱۴۶۱ھ | ہندوستان میں 15 شعبان | 4 ستمبر بروز اتوار کی شام سے 2039ء | |
| شب برأت ۱۴۶۱ھ | سعودی میں 15 شعبان | 3 ستمبر بروز سنیچر کی شام سے 2039ء | |
| رمضان ۱۴۶۱ھ | ہندوستان میں رمضان | 20 ستمبر بروز منگل 2039ء | |
| رمضان ۱۴۶۱ھ | سعودی میں رمضان | 19 ستمبر بروز پیر 2039ء | |
| عیدالفطر ۱۴۶۱ھ | ہندوستان میں عیدالفطر | 20 اکتوبر بروز جمعرات 2039ء | |
| عیدالفطر ۱۴۶۱ھ | سعودی میں عیدالفطر | 19 اکتوبر بروز بدھ 2039ء | |
| بقرعید ۱۴۶۱ھ | ہندوستان میں بقرعید | 27 دسمبر بروز منگل 2039ء | |
| بقرعید ۱۴۶۱ھ | سعودی میں بقرعید | 26 دسمبر بروز پیر 2039ء | |

## 2040ء

| مہینہ | ملک | کس تاریخ کو تہوار ہوگا | |
|---|---|---|---|
| دس محرم ۱۴۶۲ھ | ہندوستان میں دس محرم | 25 جنوری بروز بدھ 2040ء | |
| دس محرم ۱۴۶۲ھ | سعودی میں دس محرم | 24 جنوری بروز منگل 2040ء | |
| شب برأت ۱۴۶۲ھ | ہندوستان میں 15 شعبان | 23 اگست بروز جمعرات کی شام سے 2040 | |
| شب برأت ۱۴۶۲ھ | سعودی میں 15 شعبان | 22 اگست بروز بدھ کی شام سے 2040ء | |
| رمضان ۱۴۶۲ھ | ہندوستان میں رمضان | 9 ستمبر بروز اتوار 2040ء | |
| رمضان ۱۴۶۲ھ | سعودی میں رمضان | 7 ستمبر بروز سنیچر 2040ء | |
| عیدالفطر ۱۴۶۲ھ | ہندوستان میں عیدالفطر | 8 اکتوبر بروز پیر 2040ء | |
| عیدالفطر ۱۴۶۲ھ | سعودی میں عیدالفطر | 7 اکتوبر بروز اتوار 2040ء | |
| بقرعید ۱۴۶۲ھ | ہندوستان میں بقرعید | 15 دسمبر بروز سنیچر 2040ء | |
| بقرعید ۱۴۶۲ھ | سعودی میں بقرعید | 14 دسمبر بروز جمعہ 2040ء | |

| نمبر | مضامین | صفحہ |
|---|---|---|
| | ہندوستان اور سعودی میں تہوار کب ہوگا | 6 |
| | کشمیری کیلنڈر دیکھیں اور پہلے سے چھٹی بک کرالیں | 15 |
| | ہاں ویڈیو کا انتظار تو آپ کرتے ہی ہیں | 19 |
| | یہ کیلنڈر رویت ہلال کمیٹیوں کی ضرورت ہے | 21 |
| | کیلنڈر۔2026ء | 41 |
| | کیلنڈر۔2027ء | 54 |
| | کیلنڈر۔2028ء | 67 |
| | یلنڈر۔2029ء | 80 |
| | کیلنڈر۔2030ء | 93 |
| | کیلنڈر۔2031ء | 106 |
| | کیلنڈر۔2032ء | 119 |
| | کیلنڈر۔2033ء | 132 |
| | کیلنڈر۔2034ء | 145 |
| | کیلنڈر۔2035ء | 158 |
| | کیلنڈر۔2036ء | 171 |
| | کیلنڈر۔2037ء | 184 |
| | کیلنڈر۔2038ء | 197 |
| | کیلنڈر۔2039ء | 210 |
| | کیلنڈر۔2040ء | 223 |
| | تمت بالخیر | 236 |

# ثمیری کیلنڈر دیکھیں اور پہلے سے چھٹی بک کرالیں

# ایک عجیب تحفہ

از ساجد غفرلہ

**نحمده و نصلی علی رسوله الکریم ، اما بعد**

حضرت مولانا ثمیر الدین قاسمی صاحب دامت برکاتہم ،ایک عبقری شخصیت ہیں ،ان کی تصنیفات میں گہرائی ہے، گیرائی ہے، ہمہ گیری ہے، وسعت ہے، بلندی ہے، یہ بہت آسان لکھتے ہیں،لیکن تحقیق کا وہ خزانہ پیش کرتے ہیں ، جو دل کو مطمئن ، روح کو تازگی ، اور عقل و دماغ کو سکون عطا کرتی ہے،کسی مسئلے پر وہ ایسی دلیل پیش کرتے ہیں ، جو قلب کو سکون اور دماغ کو جلاء بخشتی ہے،حضرت ہمیشہ صرف نو کتابوں ہی کا حوالہ پیش کرتے ہیں ، یہ نو کتابیں وہ ہیں جو قرن ثانی میں لکھی گئی ہیں ، اور اولین تصنیفات میں سے ہیں،ان سے کسی فرقے ، یا کسی مسلک والوں کو انکار نہیں ہے،یہی وہ طرہ امتیاز ہے جو کسی اور مصنف میں نہیں دیکھی ، یہ عبارت العلماء سے کبھی استدلال نہیں کرتے ، نہ کسی بزرگ کے اقوال کا حوالہ دیتے ہیں،اور نہ ان کی تحریر کو پیش کرتے ہیں،وہ فرماتے ہیں کہ یہ حضرات ہمارے بزرگ ہیں،بہت بڑی چیز ہے،لیکن میرا موضوع ہے کہ ہر ہر مسئلے کے لئے آیت ، حدیث صحیح ،قول صحابی ، اور قول تابعی پیش کر دئے جائیں ، اور وہ بھی ان کتابوں سے جو شروع کی ہیں ، اور امہات الکتب ہیں،مثلا صحاح ستہ کی چھ کتابوں سے حدیث صحیح اور ،ان کے ااساتذہ مصنف ابن ابی شیبہ، اور مصنف عبد الرزاق، سے قول صحابی اور قول تابعی پیش کئے جائیں ،تا کہ اس جدید دور میں طلباء اور اساتذہ کو استدلال کرنے ، اور استفادہ کرنے میں آسانی ہو،پچھلے زمانے ہر ہر مسئلے کے لئے احادیث ، اور آیات کا التزام کم رہا ہے،انٹرنیٹ کی سہولت نہ ہونے کی وجہ سے، وہ کم یاب اور کم یافت بھی تھیں،لوگوں کو بزرگوں پر اعتماد بھی تھا ، ابھی انٹرنیٹ کا زمانہ ہے، ہر طالب علم کو اصل کی تلاش ہوتی ہے،اس لئے ان کے سامنے اصل ہی پیش کر دی جائے، اس لئے حضرت دامت برکاتہم یہ چار بنیادی چیزیں، آیت، حدیث ،قول صحابی ، اور قول تابعی ہی سے استدلال کرتے ہیں، اور میرا خیال ہے کہ اس دور میں حضرت بہت ممتاز ہیں، سرخیل اور سربراہ ہیں، ان کے اس روش سے، اس طرز عمل ، سے نئی نسل کو روشنی ملی ہے، راستہ ملا ہے، حوصلہ ملا ہے اور جذبہ ملا ہے، اور یہ سوچنے کا موقع ملا کہ ہمیں بھی انہیں بنیادی اصولوں سے استدلال کرنی چاہئے ، اور انہیں سے اپنا مسئلہ حل کرنا چاہئے۔

## کیلنڈر کی تاریخ لینے میں بھی حضرت بہت محتاط ہیں

حضرت کیلنڈر کی تاریخ، صبح صادق، اورعشاء کے ٹائم، یا فلکی معلومات لینے میں بھی بہت محتاط ہیں، وہ ہرا یرے غیرے کی فراہم کردہ معلومات سے استدلال نہیں کرتے، وہ صرف h m almanac اور websurf سے ڈیٹا، اور معلومات لینے کے قائل ہیں، حضرت نے اب تک جتنی کتابیں لکھیں، ان میں انہیں دواداروں کی فراہم کردہ معلومات سے کتابیں لکھیں، یہ وہ ادارے ہیں جو اصلی اور حقیقی مواد دیتے ہیں، یہی وجہ ہے کہ جب کہتے ہیں کہ ہندوستان، پاکستان میں چاند نظر آئے گا تو ضرور نظر آتا ہے، اور کہتے ہیں کہ چاند نظر نہیں آئے گا تو ہرگز نظر نہیں آتا ہے، ان کی دی ہوئی چاند کی پوزیشن، اور ڈگری بالکل حتمی، اور یقینی ہوتی ہے، کیونکہ حضرت اصلی، اور حتمی چیزوں سے استدلال کرتے ہیں نقلی اور ڈبلیکیٹ کو کبھی ہاتھ نہیں لگاتے ہیں، یہ ان کی شناخت ہے، پہچان ہے، علامت ہے اور طرہ امتیاز ہے

## حضرت کی چار کتابیں جو قابل رشک ہیں

حضرت نے چھ فنوں میں تقریبا ساٹھ کتابیں تصنیف کی ہیں، لیکن چار کتابیں ایسی ہیں کہ دنیا اس کی مثال پیش کرنے سے قاصر ہے، امت مسلمہ کو اس کی سخت ضرورت تھی، علماء کو اس کی چاہت بھی اور تلاش بھی لیکن وہ لوگوں کے ہاتھوں میں نہیں تھیں، لیکن حضرت نے بہت کم مدت میں اس کی تصنیف کی اور پوری دنیا کو حیران کر دیا۔ وہ چار کتابیں یہ ہیں

### ھدایہ مع احادیثھا واصولھا

، حنفی مذہب پوری دنیا میں پھیلی ہوئی ہے، لیکن ان کی کسی کتاب میں بالالتزام حدیث سیٹ نہیں تھی، امام محمدؒ کی کتاب مبسوط، جامع صغیر، جامع کبیر، کتاب الاثار لامام محمد، ھدایہ، قدوری، نور الایضاح، درمختار، غرض کہ کسی کتاب میں حدیث سیٹ نہیں تھی، جس کی بنا پر اہل حدیث کی یلغار ہوئی کہ آپ کے پاس حدیث نہیں ہے صرف قیاس سے مسئلے بیان کرتے ہیں، یہ بازگشت اتنی تیز ہوئی کہ آسمانوں کو چھولیا، اور دیوبندیوں کو بدعتی قرار دے دیا گیا، حضرت مولانا نے اس کے جواب کا بیڑا اٹھا اور پوری ھدایہ کے ہر ہر مسئلے پر تین تین حدیثیں سیٹ کر دیں، اور یہ حدیثیں بھی صرف نو کتابوں ہی سے لیں، جو اہل حدیث کے یہاں قابل قبول اور مروج ہیں،، اور واقعہ یہ کہ اھل حدیث سے بھی تین گنی حدیثیں سیٹ کر دی گئیں، اور یہ کتاب اہل حدیث، شوافع، حنبلی، اور مالکی حضرات کے لئے بھی قابل استفادہ بن گئی، میرا ذاتی خیال ہے کہ اس دور میں اتنی احادیث کسی اور کتاب میں سیٹ نہیں ہیں

پھر یہ کمال بھی کیا کہ ھدایہ کا ہر قال، الگ الگ اصول پر ہے، اب تک اس پر کسی نے توجہ نہیں دی، حضرت علام نے ہر ہر قال کے لئے الگ الگ اصول لکھے، جو جامع اور مختصر ہے، اس سے اصول بھی یاد ہوتا ہے، اور اس سے مسئلہ بھی سمجھ میں آجاتا ہے میری نظر میں آج تک کسی اور نے اس قسم کا کام نہیں کیا ہے، یہ منفرد بھی ہے، اور موقر بھی ہے

## ثمرۃ العقائد

# آیات اور احادیث کی بھرپور کتاب

ماضی قریب میں دیوبندیوں پر بہت کیچڑ اچھالا گیا، کسی نے ان کو کافر قرار دیا، کسی نے بدعتی کے لقب سے نوازا، کسی نے گستاخ رسول کہہ کر بدنام کیا، اور ہر طرح کی ناکابندی کی، ہمارے بزرگوں نے اقوال ائمہ سے ان کا جواب دینے کی کوشش کی لیکن یہ حضرات کہاں ماننے والے تھے، انہوں اور بدنام کرنا شروع کیا، اب حضرت مولانا ثمیر الدین قاسمی دامت برکاتہم نے اپنا قلم اٹھایا، اور سب کے چھکے چھڑا دئے، اور ثمرۃ العقائد جیسی معرکۃ الاراء کتاب تصنیف کی، انہوں نے ساڑھے تین سو عقیدے بیان کئے، اور ہر ہر عقیدے کے لئے تین تین آیتیں اور تین تین حدیثیں سیٹ کیں، حدیثیں صرف صحاح ستہ سے لیں، اس میں قول صحابی، اور قول تابعی کو جگہ نہیں دی، کیونکہ یہ نص قطعی نہیں ہیں، اور جن جن عقیدوں میں ہمارے بزرگوں کو زیادہ کوسا تھا، اور گستاخ رسول، اور کافر قرار دیا تھا ان میں تیس تیس آیتیں لائے، اور آیتوں اور حدیثوں کی بھرمار کر دیں، ان میں اتنی آیتیں اور حدیثیں ہیں کہ آج تک کسی کا جواب نہیں بن پڑا، بلکہ اس کتاب کو اہل حدیث (دارالکتب العلمیہ، بیروت) نے خاص اہتمام سے شائع کی، اور اہل حدیث کو بھی اس کتاب سے استفادہ کرنے کا مشورہ دیا

ابھی تک ہم عقیدوں کے لئے اقوال بزرگاں، اور دلیل عقلی پڑھا کرتے تھے، پہلی مرتبہ حضرت کی کتاب سے صرف آیت اور احادیث سے روشناس ہوئے، اس سے ہم طالب علموں کو اتنا سکون ہوا کہ دل باغ باغ ہو گیا، اور حضرت کے لئے دل سے دعائیں نکلیں

میرا خیال ہے کہ عقیدے میں اتنی جامع، اور دلیل نقلی سے بھرپور کتاب کسی کتب خانے میں نہیں ہے

، اور یہ کمال کیا کم ہے کہ جو اہل حدیث ہمیں بدعتی قرار دیتے تھے انہوں نے ہماری عقیدے کی کتاب چھاپی اور پورے عرب کے علماء میں پیش کی۔۔فللہ الحمد

# حنفیہ کا مسلک احتیاط پر ہے

اہل حدیث کے ۲۸ مسئلے

کچھ سالوں سے یہ بھی ایک المیہ رہا ہے کہ اہل حرم کے علماء بھی ،رفع یدین ،قرائت خلف الامام ،نماز کے بعد دعا وغیرہ اٹھائیس مسئلوں پر شور مچاتے رہے ،اور ہمیشہ یہ تاثر دینے کی کوشش کرتے رہے کہ دیوبندیوں کے پاس احادیث نہیں ہیں ،یہ صرف قیاس پر عمل کرتے ہیں ،ان حضرات کو رجوع کرنی چاہئے ،اور یہ اعمال ترک کردینے چاہئے ،ہمارے حضرات درمختار وغیرہ سے حوالہ دیا کرتے تھے ،دلیل عقلی پیش کیا کرتے تھے ،لیکن ان حضرات کا تقاضہ تھا کہ صرف احادیث لائیں ،اس سلسلے میں ہمارے پاس احادیث کا ذخیرہ موجود نہیں تھا اس لئے وہ اور بھی دلیر ہوجاتے تھے ،اور ہم ان کا منہ تکتے رہ جاتے تھے

حضرت مولانا نے ان کا تعاقب کیا ،یہ اٹھائیس مسئلے جنکو وہ اپنی محفلوں میں روز چھیڑا کرتے تھے ،ہر ہر مسئلے کے لئے دس دس احادیث لائے ،پھر حضرت نے دو کام کئے ،ان کی احادیث بھی لائے ،اور اپنی احادیث بھی لائے ،البتہ کمال یہ کیا کہ ،ان کی احادیث پانچ لائے تو اپنی احادیث سات لائے ،ان کی سات لائے تو اپنی احادیث دس لائے ،اور صرف نو کتابوں ہی سے لائے جو ان کے یہاں مقبول اور مروج تھیں ،اور ان اٹھائیس مسئلوں میں ان سے دوگنی احادیث سیٹ کردیں ،

یہ کام اتنا اہم تھا کہ ہر حنفی کو اسکی ضرورت تھی ،وہ زمانے سے سوچ رہے تھے کہ ایسی کتاب ہو جس میں احادیث کی بھرمار ہو ،ہمارے دلائل وافر مقدار میں ہوں ،اور پورے حوالے کے ساتھ ہوں ،تاکہ ہم ہر وقت اس کو لیکر جواب دیں اور پورے اطمینان کے ساتھ اس پر عمل کریں ،حضرت مولانا نے ،حنفیہ کا مسلک احتیاط پر ہے ،لکھ کر ہم طلبہ پر بہت بڑا احسان کیا ہے اور تمام اہل حدیث کا منہ بند کردیا ،یہ کتاب بھی ان کے عظیم کارنامے میں شمار ہوتی ہے ،اور یہ کتاب بھی امت پر بہت بڑا احسان ہے

# تریسٹھ سالہ ثمیری کیلنڈر

حضور ﷺ کی تریسٹھ سالہ زندگی پر تفصیلی کیلنڈر

اس کیلنڈر میں حضرت علام چودہ سو سال پیچھے گئے ہیں ،سافٹ ویئر کے ذریعہ ہر ہر تاریخ پر یہ بتایا کہ اس دن مکہ مکرمہ کے افق پر چاند کتنی ڈگری اونچا تھا ،چاند کی عمر کیا تھی ،کتنا منٹ چاند مطلع پر تھا ،اور نظر آسکتا تھا یا نہیں ،اس کے بعد پہلی تاریخ شروع کی ہے ،کیلنڈر کی دنیا میں یہ انوکھا کیلنڈر ہے ،جس میں اتنی باریکی کے ساتھ چودہ سو سال پیچھے جا کر یہ بتائے کہ کس تاریخ کو مکہ مکرمہ کے افق پر کتنا اونچا چاند تھا اور وہ چاند نظر آنے کے قابل تھا یا نہیں ،وہ کتنے منٹ تک مکہ مکرمہ کے افق پر چمکتا رہا ، یہ

حیرت انگیز چیز ہے،اس طرح کی باریکی،اوراتنی تفصیل پہلے کسی فلکی نے نہیں پیش کی،ایک صاحب نے حضرت سے پوچھا کہ حضور ﷺ کا وصال ۱۲۔ربیع الاول لکھا ہوا ہے آپ نے تیرہ کیوں لکھا؟ آپ اس کو پیچھے کیجیے،تو حضرت نے فرمایا کہ یہ فلسفہ،اور منطق نہیں ہے،کہ ممکن ہے کہ یہ ہوجائے، میں نے سافٹ ویئر سے حتمی تاریخ پیش کی ہے،اس سے ایک تاریخ بھی آگے پیچھے نہیں ہوسکتی ہے،یہ اتنا مضبوط اور مستحکم ہے کہ ایک دن تو کیا ایک گھنٹہ بھی آگے پیچھے کرنا مشکل ہے

حضرت نے سافٹ ویئر کی مدد سے اتنا مضبوط کام کیا ہے کہ میں حیران ہوں،اس طرح کی تفصیل تو میرے حاشیہ خیال میں بھی نہیں تھی، امت کو اس کیلنڈر کی سخت ضرورت تھی،نگاہیں اس کے لئے مچل رہی تھیں،حتمی تاریخ کا جاننا ضروری تھا،لیکن اس کی یافت نہیں تھی،حضرت نے اپنی فلکی مہارت کو نچوڑ کر رکھ دیا،اور وہ جوہر دکھائے کہ دنیا عش عش کرتی رہ گئی

## ہاں ویڈیو کا انتظار تو آپ کرتے ہی ہیں

پہلے پہل جب حضرت کی ویڈیو چاند پر آئی،اور فرمایا کہ اس دن گواہی دی تو وہ جھوٹی ہے،تو کتنے پروفیشنل علام کے کان کھڑے ہوگئے،یہ کیسے ممکن ہے کہ ایک مؤمن کو صرف حساب کی بنیاد پر جھوٹا قرار دے دیا جائے،حساب تو ایک ظنی اور غیر معتبر شئی ہے، بلکہ لاشئی ہے،اس پر کتنے صارفین نے حاشئے چڑھائے،انگلی اٹھائی، بلکہ ٹیڑھی انگلی سے اشارے کئے،لیکن حضرت کو اپنے تجربات،اور حساب پر اتنا وثوق تھا کہ وہ مسکراتے رہے،اور اشاروں اشاروں ہی میں بتایا کہ یہ آپ کی ضرورت ہے، یہ آپ کی زندگی کا سایہ ہے اس سے نہ آپ بچ سکتے ہیں،اور نہ نظر انداز کر سکتے ہیں،نہ جان چھڑا سکتے ہیں اور نہ دور بھاگ سکتے ہیں،نہ چھپ سکتے ہیں اور نہ پہلوتہی کر سکتے ہیں،ہر عید پر یہ درد کا درما ہے،ہر بقرعید پر گائے خریدنے کے لئے تاریخ کی گرانٹی ہے،پھر یہی ہوا ہر آدمی حضرت کی ویڈیو کا انتظار کرنے لگے،ہر حافظ اسی پر پارہ کھولتے ہیں اور اسی پر قرآن کریم کا پنا پلٹ دیتے ہیں،ہر سفیر اسی پر اپنی بس،ریل،اور ہوائی جہاز کا ٹکٹ بک کراتے ہیں،اور بڑے پر سکوں لہجے میں کہتے کہ،مولوی چاند نے کہہ دیا ہے، بس یہی ہوگا،،اور ہوتا بھی یہی ہے جو حضرت نے فرما دیا۔

مجھے علم ہے کہ حضرت ہر ماہ پانچ ویڈیو بناتے ہیں،امریکہ کے خطے کے لئے الگ،ہندوستان،پاکستان کے لئے الگ،برطانیہ کے لئے الگ،اور نیوزی لینڈ اور اسٹریلیا کے لئے الگ،،اور تقریبا پوری دنیا کی رویت ہلال کمیٹیوں کو گائڈ کرتے ہیں

# ہندو پاک درمیان چاند کا فرق ایک حیران کن کارنامہ ہے

میں اس وقت انتہائی حیرت سے حضرت کی ویڈیو کو بار بار دیکھتا ہوں جب وہ ہندوستان اور پاکستان کے درمیان انتہائی باریک فرق بتاتے ہیں کہ، ہندوستان میں نو ڈگری ہے وہ نہیں دیکھے گا، اور اسی کے قریب پاکستان میں دس ڈگری ہے وہ چاند دیکھیں گے اور اعلان بھی کریں گے، اور ایسا ہی ہوتا ہے کہ اتنا بڑا ملک ہندوستان نہیں دیکھتا ہے، اور اسی سے لگا ہوا ملک پاکستان دیکھ لیتا ہے، اور حضرت کی پیشین گوئی کے مطابق تاریخ ساز اعلان ہوتا ہے، اس سے اندازہ لگا سکتے ہیں کہ حضرت نے کس طرح میدان مارا ہے، اور کس طرح میدان میں اپنا علمی جھنڈا لہرایا ہے، اور دار العلوم دیوبند کے ایک ادنی سپوت نے ساری دنیا کو ورطہ حیرت میں ڈال رکھا ہے، و ذالک فضل الله یوتیه من یشاء ،

# پندرہ سالہ ثمیری کیلنڈر

## تاریخ کی دنیا میں روشن ستارہ

یہ پندرہ سالہ کیلنڈر بھی ثمیری خزینے کا ایک باب ہے، روشن ستارہ ہے، ہلال عید ہے، اگلے پندرہ سال کے لئے علمی سرمایہ ہے ،تاریخ تلاشوں کے لئے تاریخ ساز ہے، اب اس کو سامنے رکھئے، اور چاند کی ساری پوزیشنوں سے روشناس ہوکر پہلے سے اپنی چھٹی بک کرائے

اور حضرت کو دعائیں دیجئے۔۔اللہ تعالی ان کا سایہ دیر تک عافیت کے ساتھ ہمارے سروں پر قائم رکھے،

آمین یارب العالمین

ع

کہاں سے لاؤں پر اسرار داستانوں کو

میں تو جھوم گیا آپ کے کمالوں پر

ساجد غفرلہ۔16-5-2025

# یہ کیلنڈر رویت ہلال کمیٹیوں کی ضرورت ہے

از:۔ثمیر الدین قاسمی،غفرلہ

**نحمدہ و نصلی علی رسولہ الکریم،امابعد**

بہت سے حضرات کا مطالبہ تھا کہ کوئی ایسا کیلنڈر ترتیب دیں جو اصلی اور صحیح تاریخ بتاتا ہو،اس پر اعتماد کر کے پہلے سے اپنی چھٹی بک کرا سکیں،بس،ریل اور ہوائی جہاز کا ٹکٹ لے سکیں،مدرسوں کی چھٹیوں کو ترتیب دے سکیں،اور ہمیں اتنا اعتماد ہو کہ اس کے خلاف نہیں ہوگا،ان کا یہ بھی مطالبہ تھا کہ اس چاند کی پوزیشن بھی بتائیں،مثلا نیو مون کب ہے،چانداس تاریخ کو افق پر کتنی ڈگری اونچا ہے،کتنا منٹ افق پر رہے گا،تاکہ ہم خود بھی اندازہ لگا سکیں کہ چاند نظر آئے گا یا نہیں،اور ہم جس تاریخ کو اپنانا چاہتے ہیں وہ کتنا صحیح ہے،اور حقیقت پر مبنی ہے

دوسرے حضرات وہ تھے جو پوری دنیا میں رویت ہلال کمیٹی کے ذمہ دار تھے،یہ پوری دنیا میں پھیلی ہوئی تمام رویت ہلال کمیٹیوں کا یہ بھی مطالبہ تھا کہ چاند کی ساری پوزیشن اصلی بتائیں تاکہ گواہ کو چیک کر سکیں،کیلنڈر کو سامنے رکھ کر یہ یقین کر سکیں کہ یہ گواہ جھوٹے ہیں،آسمان پر چاند نہیں ہے،اور دسیوں گواہ کہتے ہیں ہم نے چاند دیکھا ہے تو یہ بالکل جھوٹ بول رہے ہیں،کیوں کہ ہمیں یقین ہے کہ چاند آسمان پر نظر آنے کے قابل ابھی بنا ہی نہیں ہے

ان دونوں گروپوں کا مطالبہ قابل غور تھا،لیکن میرے مشکل یہ تھا کہ یہ ساری معلومات (websurf) سے ملتی تھیں،لیکن websurf دو سال پہلے بند ہو چکی ہے،لیکن میں نے ہمت نہیں ہاری،websurf کو ای میل کیا،اور اگلے پندرہ سال کی معلومات مانگی،،یہ معلومات ان کے کمپیوٹر میں موجود نہیں تھیں،دو سال تک خط و کتابت کے بعد انہوں نے تیار کر کے دی جن کو بہت باریکی سے سیٹ کر کے آپ کی خدمت میں پیش کر رہا ہوں

آپ اس کو محفوظ رکھیں اور اگلے پندرہ سال تک فائدہ اٹھائیں،اور اسی پر اپنی اپنی چھٹیاں بک کرائیں

# h m almanac کیا ہے

h m almanac، برطانیہ میں ایک ادارہ ہے جو websurf چلاتا ہے، اور چاند، سورج، اور دیگر ستاروں کا ٹائم دیتا ہے، ان کے پاس بہت اعلیٰ قسم کا کمپیوٹر ہے، جس میں چاند اور سورج کے کوائف بہت تفصیل سے فٹ کیا ہوا ہے، اور اسی کمپیوٹر کے حساب سے تمام سیاروں کا حساب دیتا ہے

، h m almanac کی خوبی یہ ہے کہ جس مقام کے لئے یہ بتاتا ہے کہ چاند کی اونچائی چھ ڈگری ہے تو وہاں چھ ڈگری ہی ہوتی ہے، کم بیش نہیں، اگر وہ کہتا ہے کہ یہاں چاند نظر آنے کے قابل نہیں ہے تو میں تقریباً تیس سال سے تجربہ کر رہا ہوں کہ وہاں چاند نظر آنے کے قابل نہیں ہے، اور نہ کسی نے دیکھا ہے، اور اگر کوئی گواہی دیتا ہے تو واقعی وہ جھوٹا ہے، کیوں کہ میں تیس سال سے فیجی لینڈ سے امریکہ تک کی گواہی کو چیک کر رہا ہوں کہ اسی پر گواہی سچی ہوتی ہے، اور اس سے پہلے جھوٹی ہوتی ہے

اصل بات یہ ہے کہ، h m almanac ، کے پاس بہت ہی اعلیٰ قسم کا کمپیوٹر ہے، اس پر پوری دنیا کا حساب فیڈ کیا گیا ہے، اب وہ کلکیولیٹر کی طرح حساب کر کے دیتا ہے، اور جس طرح کلکیولیٹر کا حساب غلط نہیں ہوتا ہے، اسی طرح h m almanac، کا حساب بھی غلط نہیں ہوتا ہے

آپ حضرات جو عشاء، فجر، طلوع، غروب کا ٹائم لیتے ہیں اور بالکل صحیح نکلتا ہے وہ بھی یہ h m almanac ، دیتا ہے، time and data بھی اسی کا ہے جس پر نمازوں کے اوقات درج ہیں، اس لئے دونوں صحیح ہیں، فرق یہ ہے کہ نماز کے اوقات کا حساب ہر آدمی کے پاس ہے اس لئے وہ چیک کر کے صحیح پاتے ہیں، اور چاند کا حساب ہر آدمی کے پاس نہیں ہے اس لئے وہ چیک کر کے اندازہ نہیں لگا پاتے ہیں، الحمد للہ میں نے پوری دنیا کے لئے یہ حساب لیا ہے اور تیس سال سے اس کو چیک کر رہا ہوں وہ بالکل صحیح ہے، اور جو حساب وہ دیتا ہے وہ حتمی ہے، اس لئے پورے وثوق کے ساتھ اگلے پندرہ سال کے لئے اس کو آپ کی خدمت پیش کر رہا ہوں آپ بھی اس کو چیک کر کے یقین کر لیں،

آپ بھی اگر چاند کا یا نمازوں کا ٹائم منگوانا چاہتے ہیں تو اس شہر کا نام دیں، ملک کا نام دیں، اور اس شہر کا طول بلد، اور عرض بلد (longitude, latitude) دیں اور almanac کو ای میل کریں تو وہ پانچوں نمازوں کا ٹائم، اور چاند کا ٹائم دے دیتے ہیں h m nautical almanac offic کا ای میل یہ ہے

customerservices@ukho.gov.uk،

# اس وقت کا حساب حتمی ہوتا ہے

میں دار العلوم دیوبند میں پرانی فلکیات پڑھ چکا ہوں ، اس فلکیات میں موٹی موٹی باتیں ہوتی ہیں ، باریک بینی والی حساب نہیں ہوتی ، لیکن اس وقت h m almanac کے کمپیوٹر کا جو حساب ہے وہ بہت اعلی درجے کا ہے اس لئے اس کا حساب حتمی ہوتا ہے ، جیسے سورج کے تمام حساب ، عشاء کا وقت ، فجر کا وقت ، طلوع اور غروب کا وقت حتمی ہوتے ہیں ، اور آپ بھی اس پر عمل کرتے ہیں ، اس لئے اگر حساب کہتا ہے کہ چاند نو ڈگری ہے اور نظر نہیں آ سکتا ہے تو اس وقت گواہوں کی گواہی قبول نہیں کرنی چاہئے ، کیونکہ واقعی گواہ جھوٹے ہیں

# حساب کا اعتبار نہیں ہے ، کا مطلب

پچھلے زمانے میں اتنا باریک حساب نہیں ہوتا تھا ، صرف موٹی موٹی باتیں ہوتی تھیں ، اس لئے اس حساب کا بالکل اعتبار نہیں ہے ، لیکن اس وقت مبائل فون کی طرح بہت باریک حساب آتا ہے ، اور حتمی حساب آتا ہے ، اس لئے عبارت کا مطلب سمجھنا ضروری ہے

حدیث میں ہے کہ حساب کا اعتبار نہیں ہے اس کے لئے حدیث یہ ہے

8۔۔۔حدثنا سعید بن عمرو : أَنَّهُ سَمِعَ ابْنَ عُمَرَ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُمَا، عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ]أَنَّهُ قَالَ: »إِنَّا أُمَّةٌ أُمِّيَّةٌ، لاَ نَكْتُبُ وَلاَ نَحْسُبُ، الشَّهْرُ هَكَذَا وَهَكَذَا « يَعْنِي مَرَّةً تِسْعَةً وَعِشْرِينَ، وَمَرَّةً ثَلاَثِينَ ۔( بخاری شریف ، باب قول النبی ﷺ لانکتب ولا نحسب ، ص ۳۰۷ ، نمبر ۱۹۱۳ / مسلم شریف ، باب وجوب صوم رمضان لرؤیۃ الھلال ، ص ۴۳۹ ، نمبر ۲۵۱۱ )

ترجمہ ۔ حضور ﷺ سے روایت ہے کہ ہماری امت عمومی طور پر عمی ہے ، ہم عمومی طور پر نہ لکھنا جانتے ہیں ، اور نہ عمومی طور پر حساب کرنا جانتے ہیں ، بس مہینہ اس طرح ہے ایک مرتبہ آپ ؐ نے انگلیوں کے اشارے سے فرمایا کہ مہینہ انتیس دنوں کا ہوتا ہے اور ایک مرتبہ فرمایا کہ تیس دنوں کا ہوتا ہے ۔۔۔ اس حدیث میں ہے کہ حساب کا اعتبار نہیں ہے

اس لئے حساب کہے کہ مطلع پر دس ڈگری چاند ہے ، اور چاند نظر آنے کے قابل ہے ، لیکن بادل ، یا کہر کی وجہ سے نظر نہیں آیا تو ایک دن موخر کیا جائے گا ، اور تیس دن پورے کئے جائیں گے ، اور حساب پر مہینہ نہیں شروع کیا جائے گا ، کیونکہ چاند نظر نہیں آیا ہے

# اگر حساب کہے کہ چاند نظر نہیں آ سکتا ہے تو گواہی قبول نہیں کرنی چاہئے

لیکن اگر حساب کہتا ہے کہ نو ڈگری چاند ہے، اور گواہی آ گئی کہ میں نے چاند دیکھا ہے، تو اگر مطلع صاف ہے تب تو گواہی کا اعتبار نہیں ہے رویت عامہ ضروری ہے کہ جم غفیر دیکھے تب مہینہ شروع کریں ۔ لیکن اگر مطلع ابر الود ہے، تو آپ گواہی قبول کر سکتے ہیں، اس سے روزہ ہو جائے گا، لیکن بہتر ہے کہ یہ گواہی قبول نہ کریں، کیونکہ یہ گواہ بنیادی طور پر جھوٹے ہیں، اس کے قبول کرنے سے ملک میں انتشار ہوگا، اور ایک ہی ملک میں دو دو عیدیں ہو جائیں گی، اس بارے میں ہندوستان، پاکستان کی رویت ہلال کمیٹی واقعی بہت احتیاط کرتی ہے

## چاند دیکھنے کے بعد ہی عبادت پر عمل کیا جائے گا

یہ حساب صرف گائڈ کے لئے ہے، تا کہ گواہوں کو چیک کرنے میں آسانی ہو، اور چونکہ یہ حساب حتمی ہے اس لئے پہلے سے چھٹی بک کرا سکے، لیکن عبادت پر عمل چاند دیکھنے کے بعد ہی کیا جائے گا، اس سے پہلے نہیں، کیونکہ حدیث میں ہے کہ حساب کا اعتبار نہیں ہے

## معذرت خواہ ہوں

h m almanac ، سے لیکر یہ پندرہ سالہ کیلنڈر بنا رہا ہوں، یہ بہت نیا کام ہے، اس میں غلطی بھی ہو سکتی ہے، اس لئے اہل علم کی خدمت میں گزارش ہے کہ کوئی غلطی ہو تو معاف بھی کریں، اور مطلع بھی فرمائیں، ان شاء اللہ شکریہ کے ساتھ اس کو قبول کیا جائے گا ، اور اللہ سے دعا کریں کہ اللہ جل شانہ اس کیلنڈر کو قبولیت سے نوازے، اور اجر آخرت کا ذریعہ بنائے

آمین یا رب العالمین

ثمیر الدین قاسمی، مانچیسٹر، انگلینڈ

17-5-2025

# حنفیہ کا مسلک ایک ملک کا اتحاد مطلع ہے

# پوری دنیا کا نہیں

صاحب درمختار کی عبارت سے کچھ حضرات یہ زور دیتے ہیں کہ پوری دنیا کا مطلع ایک ہی ہے، اس لئے کہیں بھی چاند نظر آجائے تو سب کو اس پر رمضان اور عید کر لینی چاہئے، بلکہ اگر مغرب بعید میں بھی چاند نظر آجائے تو مشرق بعید کو اس پر رمضان اور عید کر لینی چاہئے

لیکن میرا ناقص خیال یہ ہے کہ کی درمختار کی عبارت کا مطلب پوری دنیا نہیں ہے، بلکہ ایک ملک کی مغرب، اور مشرق ہے، یعنی ایک ملک کی مغرب میں چاند دیکھ لے تو اس ملک کی مشرق والے اس پر عمل کر لیں، پوری دنیا اس سے مراد نہیں ہے، یہ اس لئے کیا تا کہ ایک ہی ملک میں دو عیدیں نہ ہوں

،اس کی تین وجہ ہیں

ا۔۔۔پہلی وجہ یہ ہے کہ ۔۔رمضان اور عید میں ایک رات میں پوری دنیا کو شہادت کی خبر کو پہنچانا، تا کہ وہ رمضان اور عید شروع کر سکیں، یہ صرف شوشل میڈیا کے دور میں ہو سکتا ہے، یعنی فون ہو، ٹیلی ویزن، انٹرنیٹ ہو تب ہی ممکن ہے، لیکن اگر یہ چیزیں نہ ہوں، مشکل سے ایک ملک میں پہنچا سکتے ہیں پوری دنیا میں پہنچانا ناممکن ہے، اور شریعت شوشل میڈیا کے دور کے لئے محدود نہیں ہے، ہمیشہ کے لئے ہے ،اس لئے درمختار کی عبارت کا مطلب ایک ملک کی مشرق، مغرب ہو سکتی ہے، پوری دنیا نہیں

خود صاحب درمختار کے زمانے میں انٹرنیٹ نہیں تھی، اور ایک رات میں پوری دنیا میں شہادت کی خبر پہنچانا ممکن نہیں تھا، اس لئے میرا خیال یہ ہے کہ ان کے ذہن میں بھی پوری دنیا نہیں ہوگی، بلکہ ایک ملک کی مشرق، اور مغرب ہوگی

صاحب درمختار کی ایک عبارت یہ ہے۔ **اختلاف المطالع غیر معتبر علی المذهب فیلزم اهل المشرق برؤیة اهل المغرب** ۔(حاشیۃ ابن عابدین، باب کتاب الصوم، مطلب فی اختلاف المطالع، ج ثالث ص ۴۱۸/۴۱۹)

ترجمہ: امام ابو حنیفہؒ کے مذہب پر اختلاف مطالع کا اعتبار نہیں ہے، اگر مغرب والے نے دیکھ لیا تو مشرق والوں پر اس کا اعتبار کرنا لازم ہے،

اس عبارت میں پوری دنیا کا لفظ نہیں ہے، اس لئے ایک ملک کی مشرق، مغرب لینا زیادہ مناسب ہے

۲۔۔۔دوسری وجہ۔۔اگر مان لیا جائے کہ امریکہ والوں نے مغرب کے بعد چاند دیکھا، تو اس وقت ہندوستان میں صبح سات

بج چکا ہوگا ،تو بتائے کہ وہ لوگ روزہ کیسے رکھیں گے ،اور تراویح کیسے پڑھیں گے ،اور عید کا وقت ہے تو روزہ کیسے چھوڑیں گے ، اور تراویح کیسے چھوڑیں گے ،اور ہر بار ایسا ہی ہوگا ،تو یہ کتنا برا حال پیدا کرے گا ،آپ نے کبھی اس کو سوچا ہے ۔۔اس لئے حنفیہ کا مسلک اتنا کمزور اور بعدہ نہیں ہو سکتا ہے کہ پوری دنیا مراد لی جائے

آپ اس نقشے کو دیکھیں ۔۔




اس نقشے میں دیکھیں کہ امریکہ میں مغرب کے وقت چاند نظر آئے گا تو ہندوستان میں صبح سات بجے گا ، اور سعودی میں صبح ساڑھے چار بجے گا ،اور انگلینڈ میں رات کا ایک بجے گا تو پھر کیسے یہ لوگ اپنی تراویح پڑھیں گے ،اور روزہ رکھیں گے ،یہ معاملہ صرف بقرعید کا نہیں ہے ، بلکہ روزہ ،اور عید کا بھی ۔۔اس لئے صاحب درمختار کی مشرق ،اور مغرب کا مطلب ایک ملک کی مشرق اور مغرب ہے ،پوری دنیا کا نہیں

۳۔۔تیسری وجہ یہ ہے کہ ۔ پانچ سو سال سے پہلے حنفیہ کی کسی کتاب میں نہ مطلع کی بحث ہے اور نہ اتحاد مطلع کی بحث ہے میں نے کافی تلاش کی ہے ،مثلا حنفی مسلک واضح کرنے کے لئے حضرت امام محمد شیبانی رحؒ متوفی ۱۸۹ھ ،کی کتاب ،مبسوط ،(الاصل ) میں مطلع کی بحث نہیں ہے ،ان کی دوسری کتاب ، جامع صغیر ، جامع کبیر ، سیر صغیر ، سیر کبیر ، کتاب الاثار لامام محمد ، ان میں سے کسی کتاب میں مطلع کی بحث نہیں ہے ۔ ھدایہ متوفی ۵۹۳ ھ میں مطلع کی بحث نہیں ہے ، قدوری متوفی ۴۲۸ھ میں مطلع کی بحث نہیں ہے ،شرح وقایہ متوفی ۷۴۷ھ میں مطلع کی بحث نہیں ہے ،اور یہی سب کتابیں حنفیہ کے

مسلک کی وضاحت کے لئے ہیں۔تو کیسے کہہ سکتے ہیں کہ حنفیہ کا مسلک اتحاد مطلع کا ہے!
سب سے پہلے صاحب کنز الدقائق متوفی ۷۱۱ھ میں اتحاد مطلع کی بحث کی، پھر صاحب نور الایضاح متوفی ۱۰۶۹ھ نے اس کی بحث کی ہے، اس کے بعد صاحب تنویر الابصار متوفی ۱۰۰۴ھ نے اس کی بحث کی ہے، اور اس کے بعد صاحب در المختار متوفی ۱۰۸۸ھ نے اس بحث کو اتنا لمبا کیا کہ مغرب والا چاند دیکھ لے تو مشرق والوں کو اس کی شہادت مان کر رمضان، اور عید کر لینی چاہئے
لیکن پہلے میں نے عرض کی کہ پانچ سو سال تک حنفیہ کی کسی کتاب میں اتحاد مطلع کی بحث نہیں ہے، اس لئے یہ حنفیہ کا اصل مسلک نہیں ہے، اور حنفیہ کا مسلک اتنا کمزور کیسے ہوسکتا ہے کہ جس پر عمل کرنا ناممکن ہو۔اس لئے میرا ناقص خیال یہی ہے کہ صاحب درمختار نے جو اتحاد مطلع کی بات کہی وہ ایک ملک کے لئے ہے، پوری دنیا کے لئے
اس لئے سعودیہ پر عمل کرنے والے اتحاد مطلع پر زور لگاتے ہیں، اور سعودی چاند پر عمل کر لینے کی ترغیب دیتے ہیں، یہ صحیح نہیں ہے۔۔کیونکہ حنفیہ کے یہاں دوسرے ملک کی اتحاد مطلع ہے ہی نہیں۔۔دوسری بات یہ ہے کہ سعودیہ ایک دن پہلے پر گواہی لیتے ہیں، اور جھوٹی گواہی پر اعلان کرتے ہیں اس لئے اس پر اپنے فرض روزے کو خراب کرنا ہے

۴۔۔اس وقت پوری دنیا اپنے اپنے ملک کے اتحاد مطلع پر عمل کرتی ہے۔چنانچہ ایک ملک والے دوسرے ملک کی رویت نہیں لیتے ہیں،، مثلا ہندوستان والے پاکستان کی رویت نہیں لیتے ہیں، اور پاکستان والے ہندوستان کی رویت نہیں لیتے ہیں، البتہ ہندوستان میں کہیں بھی رویت ہو جائے، تو اس کو لے لیتے ہیں۔اسی طرح پاکستان میں کہیں بھی رویت ہو جائے تو اس کو لے لیتے ہیں، اور ایک ملک کے مغرب کی رویت مشرق پر نافذ کرتے ہیں،
اس لئے میرا خیال ہے کہ درمختار میں ۔**اختلاف المطالع غیر معتبر علی المذهب فیلزم اهل المشرق برؤیة اهل المغرب** ۔(حاشیۃ ابن عابدین، باب کتاب الصوم، مطلب فی اختلاف المطالع،، ج ثالث، ص ۴۱۸/۴۱۹ )
سے ایک ملک کی مشرق، اور مغرب مراد ہے، پوری دنیا کی مشرق مغرب نہیں ہے۔۔
نوٹ:۔صاحب درمختار بہت بڑے آدمی ہیں، وقت کے علامہ ہیں اس لئے میں نے جو رائے پیش کی ہے وہ میری ناقص رائے ہے ۔ضروری نہیں ہے وہ بالکل صحیح ہو۔ثمیر الدین قاسمی۔غفرلہ

# قمری مہینہ اور قمری سال، اور سورج کا سال کس طرح بنتا ہے،

چاند کا مہینہ بنانے کی تفصیل یہ ہے

۱۔۔۔قمری ماہ 29.530589 d۔۔(29 دن 12 گھنٹہ، 44 منٹ، 2.9 سیکنڈ کا ہوتا ہے)

اس کو moon wikipedia سے لیا ہوں، وہاں یہ ٹائم موجود ہے، آپ بھی اس پر جا کر لے سکتے ہیں

۲۔۔۔قمری سال 354.36706 d۔۔(354 دن، 8 گھنٹہ، 48 منٹ، 34.8 سیکنڈ کا ہوتا ہے)

آپ قمری مہینے کو 12 سے ضرب دیں گے تو قمری سال بن جائے گا

مثلا۔29.530589 d کو 12 سے ضرب دیا تو۔354.36706 d بن گیا

اور اس کی تفصیل یہ ہے کہ (354 دن، 8 گھنٹہ، 48 منٹ، 34.8 سیکنڈ کا ہوتا ہے)

## سورج کا سال کس طرح بنتا ہے، اس کی تفصیل دیکھیں

۳۔۔سورج کا سال ہے 365.256363004۔(365 دن، 6 گھنٹہ، 9 منٹ، 9.54 سیکنڈ کا ہوتا ہے) کو

earth wikipedia سے لیا ہوں وہاں یہ ٹائم موجود ہے، آپ بھی اس پر جا کر لے سکتے ہیں

## قمری سال سورج کے سال سے کتنا چھوٹا ہوتا ہے

قمری سال سورج کے سال سے 10.8893 دن چھوٹا ہوتا ہے(10 دن، 21 گھنٹہ، 21 منٹ، 1.20 سیکنڈ چھوٹا ہوتا ہے)

اس کو معلوم کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ سورج کے سال 365.256363004 میں چاند کے سال کو گھٹا دیں تو جو نکلے گا اتنے دن چاند کا سال سورج کے سال سے چھوٹا ہوگا

مثلا ۔سورج کا سال 365.256363004 ہے اس میں چاند کا سال 354.36706 d کو گھٹا دیا تو 10.8893 باقی رہا۔یعنی چاند کا سال سورج کے سال سے(10 دن، 21 گھنٹہ، 21 منٹ، 1.20 سیکنڈ چھوٹا ہوا)

## moonsighting.com، کے نقشے سے پوری دنیا کے چاند کا اندازہ لگائیں

میں نے ہر ماہ کے لئے چاند کی تفصیل کے ساتھ moonsighting.com کا نقشہ بھی پیش کیا ہے، اس کو سمجھ لیں تو اس نقشے سے اندازہ لگا سکتے ہیں کہ چاند کس ملک میں کتنی ڈگری پر ہے، اور اس کو نظر آئے گا یا نہیں، اور وہ کس دن رمضان اور عید کریں گے




یہ مون سائٹنگ کی پوری دنیا کا نقشہ ہے۔۔اس نقشے کے اوپر بائیں جانب انگریزی تاریخ، اور سنہ لکھی ہوئی ہے، اور دائیں جانب اسلامی تاریخ لکھی ہوئی ہے، اس سے اندازہ لگا سکتے ہیں کہ اس تاریخ کو چاند کی صورت حال کیا ہے

اس نقشہ میں جو لکیریں ہیں ان سے پتہ چلتا ہے کہ کون سا ملک کہاں ہیں، ان لکیروں کو بار بار غور کر کے دیکھیں، اور پتہ لگائیں کہ کون ملک کہاں ہے، مثلا اس نقشے کے دائیں جانب، فیجی لینڈ ہے، درمیان میں ہندوستان، اور پاکستان ہیں، درمیان میں سمندر ہے، اور بائیں جانب امریکہ، اور کینڈا وغیرہ ہیں

### اس نقشے میں پانچ رنگ ہیں

ان پانچوں رنگوں کو دائیں سے بائیں سمجھیں

ا۔۔کالا رنگ۔۔اس کا مطلب یہ ہے کہ چاند وہاں چھ ڈگری سے کم ہے، یا وہاں ہلال بنا ہوا ہے ہی نہیں

۲۔۔لال رنگ ۔۔(D-visible with optical aid only) لال رنگ جہاں جہاں سے گزر رہا ہے، وہاں چاند چھ ڈگری اونچا ہے ، اور بہت ہی اعلی درجہ کا بنوکلور سے دیکھے تو ممکن ہے کہ اس کو نظر آجائے ، یہ چاند بنوکلور (binocular) سے بھی شاذ و نادر ہی نظر آتا ہے۔۔شریعت میں اس دیکھنے پر رویت کا فیصلہ نہیں کیا جائے گا

۳۔۔گرے رنگ ۔۔(C- optical aid to find moon) یہ رنگ جہاں جہاں سے گزر رہا ہے، اس کا مطلب یہ ہے کہ وہاں چاند افق پر سات ڈگری اونچا ہے، یہ چاند بھی بنوکلور سے ہی نظر آتا ہے، آنکھ سے نہیں ،۔شریعت میں اس دیکھنے پر رویت کا فیصلہ نہیں کیا جائے گا

۴۔۔آسمانی رنگ ۔۔(B-visible if perfect conditions) اس میں دو حصے ہیں ، پہلا حصہ جو دائیں طرف ہے، وہ آٹھ ڈگری ہے۔اس میں بھی بنوکلور سے چاند نظر آتا ہے، آنکھ سے نہیں ۔۔شریعت میں اس دیکھنے پر رویت کا فیصلہ نہیں کیا جائے گا۔

۵۔۔آسمانی رنگ ۔۔(B-visible if perfect conditions) اس کا دوسرا حصہ جو بائیں طرف ہے، اور ہرے رنگ سے قریب ہے،، یہ جہاں جہاں سے گزر رہا ہے وہاں چاند نو ڈگری اونچا ہے اور اس وقت چاند کی عمر ۱۸ گھنٹے ہو چکی ہوگی ، یہ چاند پرانے زمانے میں جو پائپ جیسی دوربین ہوتی تھی ،جس میں کوئی زیادہ ٹیکنولوجی نہیں ہوتی تھی ، اس سے چاند نظر آسکتا ہے۔۔شریعت میں اس دیکھنے پر رویت کا فیصلہ کیا جا سکتا ہے، امداد الفتاوی میں لکھا ہے اگر مطلع ابر آلود ہو تو دوبین سے چاند دیکھا ہو تو اس پر چاند کا فیصلہ کرنے کی گنجائش ہے، ضروری نہیں ہے

حضرت مفتی احمد خانپوری دامت برکاتہم نے محمود الفتاوی میں لکھا ہے، اس طرح نو ڈگری پر دیکھا ہوا چاند کا فیصلہ کیا جا سکتا ہے ان کی عبارت اگلے صفحہ پر ملاحظہ فرمائیں

۶۔۔ہرا رنگ ۔۔(A- easily visible with naked eye) بائیں جانب ہرا رنگ ہے ، جہاں جہاں سے یہ رنگ گزر رہا ہے، وہاں چاند دس ڈگری اونچا ہے، اور چاند کی عمر ۱۹ گھنٹے سے زیادہ ہے۔ یہاں آنکھ سے چاند نظر آتا ہے، اور رویت عامہ ہوتی ہے

اس سب کو سمجھنے کے لئے اوپر کا نقشہ دوبارہ دیکھیں

حضرت مفتی احمد خانپوری دامت برکاتہم مفتی مدرسہ تعلیم الدین ڈھابیل، گجرات نے محمود الفتاوی میں لکھا ہے، جس کا مطلب یہ ہے کہ نو ڈگری پر دیکھا ہوا چاند کا فیصلہ کیا جا سکتا ہے ،ان کی عبارت یہ ہے

اپنے ایک دوسرے رسالہ ''رویت ہلال'' میں تحریر فرماتے ہیں: ''حاصل اس ارشاد نبوی ﷺ کا یہ ہوا کہ تمام احکام شرعیہ جو چاند کے ہونے یا نہ ہونے سے متعلق ہیں، ان میں چاند کا ہونا یہ ہے کہ عام آنکھوں سے نظر آئے، معلوم ہوا کہ مدار احکام چاند کا افق پر وجود نہیں؛ بلکہ رویت ہے، اگر چاند افق پر موجود ہو؛ مگر کسی وجہ سے قابل رویت نہ ہو تو احکام شرعیہ میں وجود کا اعتبار نہ کیا جاوے گا۔ (۱۶-۱۵)

اب یہ بات کہ دوربین کے ذریعہ چاند دیکھا گیا تو اس کا اعتبار ہوگا یا نہیں؟ تو اس کا جواب یہ ہے کہ اگر وہ چاند اس قدر تھا کہ بغیر دوربین کے دیکھنے والے بھی اگر

۲۴۶

Copyright © http://www.muftiahmedkhanpuri.com/



محمود الفتاویٰ - جلد چہارم　　باب رؤیۃ الہلال

اہتمام و توجہ سے کام لیتے تو انہیں نظر آجاتا تو اس صورت میں دوربین سے دیکھا گیا بھی معتبر ہوگا، ورنہ نہیں؛ اس لیے کہ بعض وہ دوربین جو آفتاب کی شعاع کو انسانی نگاہ کے درمیان حائل نہیں ہونے دیتی، ان کے ذریعہ تو چاند کسی بھی تاریخ کو دیکھا جا سکتا ہے۔ (ماخوذ از رویت ہلال ۱۳)

اس فتوی میں ہے۔۔اس کا جواب یہ ہے کہ، اگر وہ چاند اس قدر تھا، کہ بغیر دوربین کے دیکھنے والے بھی اگر اہتمام و توجہ سے کام لیتے تو انہیں نظر آجاتا، تو اس صورت میں دوربین سے دیکھا گیا بھی معتبر ہوگا ، ورنہ نہیں، اس لئے کہ بعض وہ دوربین جو آفتاب کی شعاع کو انسانی نگاہ کے درمیان حائل نہیں ہونے دیتی، ان کے ذریعہ تو چاند کسی بھی تاریخ کو دیکھا جا سکتا ہے، ( ماخوذ از رویت ہلال ص۱۳)

اس فتوی میں ہے کہ چاند اس صورت میں افق پر ہو کہ آنکھ سے دیکھنے کی کوشش کرے اور اہتمام کرے تو آنکھ سے بھی نظر آجائے ،اس دوربین کا اعتبار ہے۔۔ چاند کی یہ پوزیشن، اس وقت ہوتی ہے جب اس کی عمر اٹھارہ گھنٹے سے زائد ہو چکی ہو اور وہ افق پر نو ڈگری اونچا ہو۔۔اسی کا اعتبار رہوگا۔۔البتہ اس گواہی کو لینا ضروری نہیں ہے، صرف ایک گنجائش ہے

نوٹ :، جو چاند آٹھ ڈگری یا اس سے کم اونچا ہو، اور اس کی عمر ۱۶ گھنٹے یا اس سے کم ہو وہ کھلی آنکھوں سے نظر آنا ناممکن ہے اس لئے ہائی لیول کی بنوکلور سے چاند دیکھا، اس کا فوٹو بھی لے لیا، لیکن آنکھ سے نہیں دیکھا تو اس دیکھے ہوئے چاند کا اعتبار نہیں ہوگا ،اس گواہی پر چاند کا فیصلہ نہیں کیا جائے گا، اس اوپر کے فتوی میں یہی ہے۔

# عرب کا ام القری کیلنڈر ایک ڈگری پر بنایا ہے
# اس پر کسی حال میں چاند نظر نہیں آ سکتا ہے

مراکش کو چھوڑ کر تمام عربی ممالک کا کیلنڈر ایک منٹ کے چاند پر بنتا ہے، یعنی سورج کے ایک منٹ کے بعد چاند ڈوبے تو اس شام کو پہلی تاریخ کر دی جائے گی، اور دوسرے دن پہلی تاریخ ہو گی

،ان حضرات کا فارمولہ یہ ہے the moon sets after the sun

ترجمہ : چاند سورج کے ایک منٹ کے بعد ڈوبے تو تاریخ شروع کر دی جائے گی

اور اسی فارمولے پر ام القری ویب سائٹ پر ۱۴۲۰ھ سے ۱۴۵۰ھ تک کا کیلنڈر بنا کر رکھ دیا ہے

،آپ بھی the umm al qura calendar Saudi arabia ویب سائٹ پر جا کر دیکھ سکتے ہیں

چاند ۴۵ منٹ افق پر رہے، اور ۱۰ ڈگری اونچا ہو تب ہی نظر آتا ہے اس سے پہلے نہیں۔ اس لئے عرب کے اس کیلنڈر پر چاند نظر نہیں آئے گا،۔ خود ام القری کیلنڈر بنانے والے نے لکھا ہے کہ اس کیلنڈر پر ۷۰ فیصد چاند نظر نہیں آئے گا، ام القری کیلنڈر کے رولس، فارمولے کے نیچے یہ لکھا ہوا ہے،

۔ about 75% the lunar crescent will not be visible to the naked eye on the first evening of the lunar month

ترجمہ: تقریباً ۷۵ فیصد چاند کھلی آنکھوں سے نظر نہیں آئے گا

لیکن پورے عرب نے اس کیلنڈر کو قبول کیا ہے اور اسی پر اپنی تاریخ شروع کرتے ہیں

